یہ ایک حقیقت ہے کہ شیطان کو کنکری مارنا، مکمل طور پر ایک علامتی فعل ہے، نہ کہ حقیقی فعل۔ یہی وجہ ہے کہ شرعی مسئلے کے مطابق، حاجی کی کنکری کا جَمرہ پر گرنا ضروری نہیں۔ اِسی طرح حاجی اگر کمزور ہے اور مجمع میں گھس کر جَمرہ کے قریب پہنچنا اس کے لیے مشکل ہے تو وہ نیابۃً بھی کنکری مار سکتا ہے۔ یعنی وہ اپنی کنکری کسی دوسرے شخص کو دے دے اور وہ اس کی طرف سے اس کو جمرہ کی طرف پھینک دے۔

اگر لوگ شعوری طور پر اس بات کو جانیں کہ وہ زندہ شیطان کو کنکری نہیں مار رہے ہیں بلکہ وہ شیطان کے علامتی پتھر پر، صرف علامتی طور پر کنکری پھینک رہے ہیں تو رمی کے واقعے میں جذبات کا وفور شامل نہ ہوگا، بلکہ رمی کا واقعہ ایک سادہ واقعہ بن جائے گا۔ رمی کے موقع پر حاجیوں کے اندر جوش کا پیدا ہونا، صرف اس لیے ہوتا ہے کہ وہ غیر شعوری طور پر یہ سمجھ لیتے ہیں کہ وہ خود شیطان کو پتھر مار رہے ہیں۔ اگر ان کے ذہن میں یہ بات موجود ہو کہ یہ صرف علامتی رمی (symbolic stoning) ہے تو یہ معاملہ جذباتی جوش وخروش کا معاملہ نہ بنے بلکہ صرف ایک سادہ کارروائی کے طور پر اس کی ادائیگی ہو جائے۔

ہر سال حج سے پہلے حج کی تعلیم وتربیت کے نام پر لوگوں کو حج کے طریقے بتائے جاتے ہیں۔ اور مختلف قسم کی دعاؤں کے الفاظ یاد کرائے جاتے ہیں۔ یہ سلسلہ حاجیوں کی وطن سے روانگی کے وقت سے لے کر مکّہ پہنچنے تک، حتی کہ خود جہاز کے اندر جاری رہتا ہے۔ مگر یہ تمام تعلیم وتربیت حج کے ظاہری مراسم کو بتانے کے لیے ہوتی ہے۔ میرے علم کے مطابق، کوئی ایسا نہیں کرتا کہ وہ حج کی اصل اسپرٹ کو بتائے۔ اس کے نتیجے میں ہر حاجی کا ذہن یہ بن جاتا ہے کہ حج کی بجا آوری کچھ بے روح مراسم کی صحتِ ادائیگی کا نام ہے، اسپرٹ یا شعور کا اس سے کوئی تعلق نہیں۔ میرے تجربے کے مطابق، اِسی مخصوص مزاج نے سارے مسائل پیدا کیے ہیں۔

ایسے موقع پر اکثر لوگ سعودی حکومت کو ذمے دار ٹھہرا کر انتظامی اصلاح کی تجویزیں پیش کرتے ہیں۔ اِس قسم کی تجویزیں بے فائدہ ہیں۔ اصل ضرورت یہ ہے کہ حاجیوں کی ذہن سازی کی جائے۔ ان کی شعوری تربیت کی جائے۔ مثال کے طور پر رمیِ جمرات کے سلسلے میں انھیں بتایا جائے کہ تم خود شیطان پر ضرب نہیں لگا رہے ہو بلکہ علامتی طور پر خود اپنے اندر یہ زندہ ارادہ پیدا کر رہے ہو کہ تم شیطان کے وسوسوں کا اثر نہیں لوگے بلکہ شیطان کو اپنے سے دور بھگا کر خدا کے احکام کی پَیروی کروگے۔ یہی اِس مسئلے کا حقیقی حل ہے۔

(۱۷ جنوری ۲۰۰۶)

# کارٹون کا مسئلہ

شمالی یورپ کا ایک علاقہ ہے جس کو اسکینڈی نیویا کہتے ہیں۔ اِس علاقے میں چار ممالک واقع ہیں— سویڈن، ناروے، فِن لینڈ اور ڈنمارک (Denmark)۔ یہاں کی آبادی میں تقریباً 2 لاکھ مسلمان ہیں۔ اسکینڈی نیویا یورپ کا ایک پُر امن خطّہ سمجھا جاتا رہا ہے۔ مگر پچھلے چند مہینوں سے وہ بَرعکس انداز میں، میڈیا میں نمایاں ہو رہا ہے۔

ڈنمارک میں ڈینش (Danish) زبان لکھی اور بولی جاتی ہے۔ ایک ڈینش اخبار شیلاندس پوستین (Jyllands Posten) کے شمارہ ۳۰ ستمبر ۲۰۰۶ میں ایک کارٹون چھپا۔ کارٹون، جدید صحافت کا ایک لازمی حصہ ہے۔ کارٹون کا مقصد نہ تعریف ہے اور نہ توہین۔ کارٹون دراصل صحافت کا ایک تفنّن آمیز جُز (Comic item) ہے۔ چنانچہ عام طور پر لوگ کارٹون کو دیکھ کر یا تو اس سے محظوظ ہوتے ہیں یا سادہ طور پر اس کو نظر انداز کر دیتے ہیں۔

تاہم ڈنمارک کے اخبار کا مذکورہ کارٹون مسلمانوں کے لیے سخت قابلِ اعتراض ثابت ہوا۔ قصہ یہ تھا کہ اِس اخبار میں ایک مضمون کے تحت کچھ کارٹون شامل کیے گیے۔ اِن میں پیغمبر اسلام ﷺ کا خاکہ پیش کیا گیا تھا۔ مثلاً ایک کارٹون میں دکھایا گیا تھا کہ پیغمبر اسلام اپنے ہاتھ میں ایک چھری لیے ہوئے ہیں اور آپ کے سر پر ایک پگڑی ہے جس کے اوپر بم رکھا ہوا ہے۔

اِس کارٹون کی خبر جب عام ہوئی تو ہر جگہ کے مسلمان اُس کو دیکھ کر یا اس کو سُن کر مشتعل ہوگیے۔ ان کے نزدیک یہ کارٹون پیغمبر اسلام کی توہین کے ہم معنٰی تھا۔ جو کہ مسلمانوں کے لیے نا قابلِ برداشت حد تک قابلِ اعتراض ہے۔

چنانچہ ساری دنیا میں مسلمانوں نے اس کے خلاف مظاہرے شروع کر دیے۔ بڑے بڑے جلوس نکالے گیے۔ ڈنمارک کے سفارت خانوں میں آتش زنی اور توڑ پھوڑ ہوئی۔ اِن پُر شور مظاہروں میں کئی افراد مارے گیے اور بہت سے لوگ زخمی ہوئے۔ دنیا کے مختلف حصوں میں یہ مظاہرے اتنے

بڑھے کہ حکومتوں کے لیے ان پر قابو پانا مشکل ہوگیا۔ اِس کے نتیجے میں جو ناخوش گوار واقعات پیش آئے ان میں سے ایک واقعہ یہ تھا کہ کئی عرب ممالک نے ڈنمارک سے اپنے سفارتی تعلقات توڑ لیے اوراس سے اپنی تجارت منقطع کردی۔

ڈنمارک، ڈیری صنعتوں کے لیے مشہور ہے۔ یہاں کی ڈیری صنعت کا تقریباً ۲۵ فیصد سامان عرب ممالک اور دیگر مسلم ممالک میں جاتا ہے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ڈنمارک کی کئی فیکٹریاں بند ہوگئیں اور بھاری تجارتی نقصان کی صورت میں ڈنمارک کواس کی قیمت ادا کرنی پڑی۔ اس کے نتیجے میں ڈنمارک کو روزانہ ایک ملین ڈالر کا نقصان ہونے لگا۔

اِس معاملے میں ڈنمارک اور دوسرے مغربی ملکوں کا موقف یہ ہے کہ مغربی تہذیب کے مطابق، آزادیٔ اظہار انسان کا ناقابلِ تنسیخ حق ہے، اور مذکورہ کارٹون اِسی حق کا ایک استعمال تھا۔ اِس لیے ڈنمارک کے اخبار میں مذکورہ کارٹون کی اشاعت ان کے نزدیک کوئی قابلِ اعتراض چیز نہیں۔ ان کے خیال کے مطابق، مسلم جذبات کے لیے وہ ایک قابلِ اعتراض چیز ہوسکتی ہے لیکن ڈنمارک کے لوگوں کے نزدیک وہ صرف اپنی آزادی کا ایک استعمال تھا، اور مُلکی قانون کے مطابق، وہ آزادی کے اِس استعمال کو اپنا حق سمجھتے ہیں۔

اجتماعی معاملات میں سوچنے کے دو طریقے ہیں۔ ایک، یہ کہ آئیڈیل کیا ہے، اور دوسرے یہ کہ پریکٹکل طور پر کیا ممکن ہے اور کیا ممکن نہیں۔ اِس معاملے میں اہلِ ڈنمارک کا جواب آئیڈیل کے اعتبار سے بظاہر درست ہوسکتا ہے، لیکن پریکٹکل کے اعتبار سے دیکھیے تو وہ بالکل نادرست قرار پائے گا۔ آزادی کا استعمال ایک فرد اپنے کمرے میں کرے تو اُس سے کوئی اجتماعی مسئلہ پیدا نہیں ہوگا۔ لیکن جب وہ اپنی آزادی کا استعمال اجتماعی زندگی میں کرے تو یقینی طور پر مسائل پیدا ہوں گے۔ ایسی حالت میں فرد کو یہ سوچنا چاہیئے کہ کیا وہ اُن منفی نتائج کا تحمل کرسکتا ہے جو آزادی کے لامحدود استعمال کی صورت میں اس کے لیے پیدا ہوں گے۔

استعمالِ آزادی کے اِسی پہلو کو لے کر امریکا کے پروفیسر اسکنر (Skinner) نے کہا تھا کہ

لامحدود آزادی کا تصور نہایت خطرناک ہے، ہم ایسی آزادی کا تحمّل نہیں کرسکتے:

We can't afford freedom.

ڈنمارک کے لوگ روایتی طور پر امن پسند لوگ ہیں، وہ مادّی خوش حالی میں یقین رکھتے ہیں، میں نہیں سمجھتا کہ ڈنمارک کے لوگ یہ نادانی کریں گے کہ وہ اِس حد تک نظریہ پرست بن جائیں گے کہ وہ اپنی آزادی کا لامحدود استعمال کرتے رہیں، خواہ اس کے نتیجے میں ان کے بین اقوامی تعلقات خراب ہوں، ان کی فیکٹریاں بند ہوجائیں۔ ان کو ناقابلِ تلافی حد تک تجارتی نقصان کا سامنا کرنا پڑے۔ یقیناً اب وہ اِس معاملے میں اپنی پالیسی کو بدلیں گے۔ مگر فارسی شاعر کے مطابق، آدمی ایسا کام کیوں کرے جس کا نتیجہ شرمندگی ہو: کُجا کارے کند عاقل کہ باز آید پشیمانی

اِس معاملے میں مسلمانوں کو بھی اسلامی تعلیم کے مطابق، احتسابِ خویش (introspection) سے کام لینا چاہیے۔ مسلمانوں کو بھی اِس معاملے میں حقیقت پسندی سے کام لیتے ہوئے یہ سوچنا چاہیے کہ اِس طرح کے معاملے میں صحیح ردّعمل کیا ہے اور نتیجہ خیز (result oriented) تدبیر کیا ہوسکتی ہے۔

اسلامی طرزِ فکر کے مطابق، سوچنے کا صحیح طریقہ یہ ہے کہ اس کو صرف ''سازش'' کی اصطلاح میں نہ سوچا جائے بلکہ زیادہ حقیقت پسندانہ انداز میں اس کو سمجھنے کی کوشش کی جائے۔ یہاں سوچنے کی بات یہ ہے کہ مذکورہ کارٹونسٹ نے جس تصور کو اپنے خاکے میں پیش کیا وہ تصور اس کو کہاں سے ملا۔ اگر غیر جذباتی انداز میں سوچا جائے تو خود مسلمان بھی اس میں یکساں طور پر شریک نظر آئیں گے۔

مثلاً کارٹونسٹ نے اپنے کارٹون میں دکھایا تھا کہ پیغمبر اسلام اپنے ہاتھ میں ایک چھُری لیے ہوئے ہیں۔ بے لاگ انداز میں غور کیجئے تو کارٹونسٹ یہ کہہ سکتا ہے کہ مجھ کو یہ تصوّر مسلم شاعر ڈاکٹر محمد اقبال سے ملا۔ اقبال نے خود اپنے ایک شعر میں پیغمبر اسلام کے ماننے والوں کی تصویر اِن الفاظ میں پیش کی ہے: ہر مسلماں رگِ باطل کے لیے نشتر تھا۔ اقبال کے اِس مصرعے کا انگریزی ترجمہ مسٹر خوشونت سنگھ نے اِن الفاظ میں کیا ہے:

To every vein of falsehood, every muslim was a knife.

اسی طرح ڈنمارک کا کارٹونسٹ یہ کہہ سکتا ہے کہ پیغمبر اسلام کو ماننے والے خود یہ کررہے ہیں کہ اپنے جسم پر بم باندھ کروہ اجتماعی مقامات پر جاتے ہیں اور دھماکہ کرکے وہاں بہت سے لوگوں کو ہلاک کردیتے ہیں۔ میں نے اپنے کارٹون میں صرف یہ کیا تھا کہ بم کو جسم پر باندھنے کے بجائے اس کو سر کے اوپر رکھ دیا— ظاہر ہے کہ اس بات کا مسلمانوں کے پاس کوئی ایسا جواب نہ ہوگا جو مذکورہ کارٹونسٹ کو مطمئن کرسکے۔

اسلام کا ایک اہم اصول یہ بھی ہے کہ مسلمان ایسا کوئی کام نہ کریں جو دوسروں کو یہ کہنے کا موقع دے کہ ہم تو وہی کررہے ہیں جس کا نمونہ ہم کو تمہاری اپنی زندگی میں ملا تھا (ایں گنا ہے ست کہ در شہر شما نیز کنند)۔ مسلمان اگر یہ چاہتے ہیں کہ کوئی شخص ان کی پرتشدد تصویر نہ بنائے تو خود ان کو بھی اپنے آپ کو پرتشدد اعمال سے بچانا ہوگا۔ یہ ناممکن ہے کہ مسلمان ایک پرتشدد عمل کریں اور میڈیا میں جب اس کی خبر آئے تو اس کے عنوان میں تشدد کے بجائے امن لکھا ہوا ہو۔

اسی طرح اسلام اور عقل دونوں کے اعتبار سے وہی عمل صحیح عمل ہے جو اپنے انجام کے اعتبار سے مثبت نتیجے کا حامل ہو۔ ایسا اقدام جو اپنے نتیجے کے اعتبار سے کاؤنٹر پروڈکٹیو (counterproductive) ثابت ہو، وہ نہ اسلام کے اعتبار سے درست ہے اور نہ عقل کے اعتبار سے۔

اس اصول کی روشنی میں دیکھئے تو اقدام کا نتیجہ برعکس صورت میں برآمد ہوا ہے یعنی اسلام لوگوں کی نظر میں ایک ایسا مذہب بن گیا ہے جو آزادی کے خلاف ہے اور اپنے پیرووں کو تشدد کی تعلیم دیتا ہے۔ حالانکہ یہ اسلام کی صحیح تصویر نہیں۔ پیغمبر اسلام کے زمانے میں مدینہ میں ایک شخص تھا جس کا نام عبداللہ بن اُبَی تھا۔ وہ اسلام، پیغمبر اسلام اور اہلِ بیتِ رسول کے خلاف سخت سازشوں کی بنا پر اس قابل ہو چکا تھا کہ اس کو قتل کردیا جائے مگر پیغمبر اسلام نے قصداً اس کو قتل نہیں کیا اور فرمایا کہ موجودہ حالات میں اس کا قتل اسلام کی بدنامی کا سبب بن جائے گا۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ آج اس اصول کی اہمیت پہلے سے بھی زیادہ ہو چکی ہے۔ کیوں کہ پہلے بدنامی کی خبر صرف زبانی طور پر پھیل سکتی تھی مگر آج ایسی خبر پرنٹ میڈیا اور الکٹرانک میڈیا کے دور میں بجلی کی رفتار سے پھیلتی ہے۔

اس معاملے میں احتجاجات کا نتیجہ عملاً صرف معکوس صورت میں برآمد ہوا ہے اس کی ایک مثال

یہ ہے کہ 30 ستمبر 2005 کو جب یہ کارٹون ڈنمارک کے اخبار میں چھپا تو بہت تھوڑے لوگوں نے اس کو دیکھا تھا۔ مگر اس کے خلاف مسلمانوں کے پرشور احتجاج کا نتیجہ یہ ہوا کہ یہ کارٹون انٹرنٹ پر آ گیا۔ اور ساری دنیا میں کروڑوں لوگ اس توہین آمیز کارٹون کو انٹرنٹ پر دیکھنے لگے۔

اسلام کی تعلیمات میں سے ایک تعلیم وہ ہے جس کو اعراض (avoidance) کہا جاتا ہے۔ اعراض کا مطلب کسی ناپسندیدہ صورت حال میں ہَجرِ جمیل کا طریقہ اختیار کرنا ہے۔ یعنی اعلیٰ ظرفی کا وہی طریقہ جس کو تمثیل کی زبان میں اس طرح بیان کیا گیا ہے:

کتے بھونکتے رہتے ہیں اور ہاتھی چلتا رہتا ہے

اس معاملے میں پیغمبر اسلام کی زندگی میں ایک انوکھا نمونہ پایا جاتا ہے۔ ابن اسحاق نے ایک روایت میں بتایا ہے کہ قدیم مکہ میں عرب کے مخالفین، پیغمبر اسلام کو مــــذمَّـــم یعنی مذمت کیا ہوا (Condemned Person) کہتے تھے۔ جب کوئی شخص آپ کے سامنے آ کر آپ کو مذمم کہتا تو آپ اس کا کوئی جواب نہ دیتے بلکہ سادہ طور پر یہ فرماتے کہ ان لوگوں کو دیکھو، یہ مجھ کو مذمم بتا کر مجھ کو برا بھلا کہتے ہیں۔ حالانکہ میرا نام تو محمد (قابلِ تعریف) ہے۔ یعنی ان کی بری باتیں اس شخص پر پڑیں گی جس کا نام مذمم ہو۔ وہ مجھ پر پڑنے والی نہیں۔ کیوں کہ میرا نام تو محمد ہے، مذمّم نہیں۔

موجودہ زمانے کا ایک مسلّمہ اصول یہ ہے کہ اگر آدمی امن کے دائرے میں رہے تو وہ اپنے کسی بھی نظریے کو بلا روک ٹوک پیش کر سکتا ہے۔ البتہ تشدد کا طریقہ اختیار کرتے ہی اس کی آزادی ختم ہو جاتی ہے۔ مسلمانوں کو چاہئے کہ وہ اپنی ہر تحریک پر امن دائرے میں رہ کر چلائیں تا کہ کوئی شخص ان کے خلاف بولنے کا موقع نہ پا سکے، خواہ کارٹون کا معاملہ ہو یا کوئی اور معاملہ۔ مسلمانوں کو چاہئے کہ وہ سختی کے ساتھ اپنی جدوجہد کو پر امن طریق کار کا پابند رہتے ہوئے چلائیں۔

مسلمانوں کو چاہئے کہ وہ اس اہم اصول کو ہمیشہ اپنے ذہن میں رکھیں۔ وہ اپنی تحریکوں کو اس بین اقوامی اصول کے مطابق چلائیں۔ اس کے بعد ان کی تحریک زیادہ مؤثر ہو گی اور مزید یہ کہ اسلام اور مسلمان دونوں بدنام ہونے سے بھی بچ جائیں گے۔ (۱۷ فروری ۲۰۰۶)

# اعراض کی ضرورت

جس طرح تصویر جدید صحافت کا ایک حصہ ہے، اسی طرح کارٹون بھی جدید صحافت کا ایک حصہ ہے۔ تصویر اور کارٹون دونوں کا مقصد ایک ہے — صحافت کو قارئین کے لیے دلچسپ بنانا۔ کارٹون کا مقصد نہ کسی کی تعریف ہوتی ہے اور نہ کسی کی توہین۔ وہ اخبار کا صرف ایک تفنّن آمیز جُز (comic item) ہوتا ہے۔ سنجیدہ آدمی کارٹون کو دیکھ کر یا اس سے محظوظ ہوگا یا وہ سادہ طور پر اس کو نظر انداز کردے گا۔

ڈنمارک کے ایک اخبار شیلا ندس پوستین (Jyllands Posten) ۳۰ ستمبر ۲۰۰۵ میں ایک مضمون کے تحت، ایک کارٹون چھپا۔ اس کارٹون میں پیغمبر اسلام ﷺ کا ایک خاکہ بنایا گیا تھا، اور آپ کے سر پر ایک پگڑی دکھائی گئی تھی جس کی بناوٹ بم کی مانند تھی۔ اس کارٹون کی خبر جب مسلم دنیا تک پہنچی تو تمام مسلمان اس پر برہم ہوگئے۔ کچھ لوگوں نے توڑ پھوڑ شروع کردی۔ کچھ لوگوں نے تقریر اور تحریر میں اس کے خلاف احتجاج کیا۔ میرے علم کے مطابق، ساری مسلم دنیا میں غالباً کوئی شخص نہیں تھا جو مسلمانوں کے اِس منفی ردّعمل کی کُھلی مذمت کرے۔ قابلِ اعتراض کارٹون کی مذمت کرنا اور منفی احتجاج کی مذمت نہ کرنا بلاشبہہ اسلامی تعلیم کے خلاف ہے۔

کارٹون کے خلاف اِس منفی ردّعمل کو یہ کہہ کر جائز قرار دیا گیا کہ وہ پیغمبر اسلام کو بدنام کرنے کی مہم کے تحت کیا گیا ہے اور اِس قسم کی مہم ہمارے لیے ناقابلِ برداشت ہے۔ مگر یہ سوچ اسلامی تعلیمات کے مطابق نہیں۔ اسلامی تعلیمات کے مطابق، اِس طرح کے معاملے میں صحیح سوچ یہ ہے کہ یہ دیکھا جائے کہ اس کا اصل سبب کیا ہے، اور اصل سبب کی نسبت سے اپنے ردّعمل کا تعیّن کیا جائے۔ غور کیجئے تو اِس قسم کے کارٹون کو وجود میں لانے کے ذمّے دار خود مسلمان ہیں۔ ایسی حالت میں مسلمانوں کے اندر ذاتی احتساب (introspection) کا ذہن اُبھرنا چاہیے نہ کہ دوسرے کے خلاف احتجاج ظاہر کرنے کا ذہن۔

عربی مثل ہے کہ تعرف الاشیاء باضدادھا (چیزیں اپنی ضد سے پہچانی جاتی ہیں) اس اصول کو اِس معاملے میں استعمال کر کے دیکھیے۔ دنیا میں ایک درجن بڑے مذاہب ہیں۔ ہر مذہب کے مقدس پیشوا ہیں۔ مگر اِن پیشواؤں کے ساتھ ایسا نہیں ہوتا کہ ان کے سر پر بم رکھا ہوا دکھایا جائے۔ پھر کیوں ایسا ہے کہ پیغمبر اسلام کے ساتھ اس قسم کا معاملہ پیش آیا۔ اِس کا سبب یہ ہے کہ مسلمان لمبے عرصے سے اسلام کے نام پر جگہ جگہ تشدد کر رہے ہیں۔ یہ صحیح ہے کہ دوسرے مذاہب کے لوگ بھی تشدد میں ملوّث ہیں۔ مثلاً آئر لینڈ میں عیسائی، آسام میں ہندو، سری لنکا میں بدھسٹ وغیرہ۔ مگر فرق یہ ہے کہ دوسرے مذہب کے لوگ اپنا متشددانہ عمل اپنے قومی مفاد کے نام پر کرتے ہیں، جب کہ مسلمان اپنے متشددانہ عمل کو اسلامی جہاد کے نام پر کرتے ہیں۔

ایسی حالت میں یہ ایک فطری بات ہے کہ دوسری قوموں کا متشددانہ عمل ان کی اپنی قوم کی طرف منسوب کیا جائے۔ اور مسلمانوں کا متشددانہ عمل ان کے مذہب کی طرف منسوب ہو اور مذہبِ اسلام کی بدنامی کا سبب بنے۔ اس اعتبار سے غور کیجئے تو مذکورہ اخباری کارٹون کو دیکھنے کے بعد مسلمانوں کے اندر ذاتی احتساب کا جذبہ اُبھرنا چاہیے تھا۔ وہ کہتے کہ ہم نے خود اپنی روش کے ذریعے دنیا کو یہ تاثر دیا ہے کہ پیغمبر اسلام کا مذہب، تشدد کا مذہب ہے۔ اس لیے ہم کو چاہئے کہ ہم اسلام کے نام پر کیے جانے والے تشدد کو مکمل طور پر چھوڑ دیں۔ یا اگر تشدد کرنا ہے تو اس کو اسلام کے نام پر نہ کریں، جیسا کہ دوسرے مذاہب کو ماننے والے کر رہے ہیں۔

اسلام کی تعلیمات میں سے ایک اہم تعلیم وہ ہے جس کے لیے قرآن میں صبر اور اعراض کے الفاظ آئے ہیں۔ صبر اور اعراض، تشدد کے برعکس رویّے کا نام ہے۔ تشدد یہ ہے کہ کوئی بات جو آپ کو ناگوار معلوم ہو اس پر مشتعل ہو جانا، اور احتجاج یا تخریب کاری کی صورت میں اپنے انتقامی جذبے کا اظہار کرنا۔ اس کے برعکس، صبر و اعراض یہ ہے کہ ناخوش گوار باتوں کا سامنا تحمل کے ساتھ کیا جائے۔ اپنے آپ کو منفی کارروائیوں سے بچایا جائے تا کہ اپنے مقصد کی طرف مثبت سفر کو جاری رکھا جا سکے۔

موجودہ دنیا امتحان کی دنیا ہے۔ یہاں فطری طور پر ایسا ہوگا کہ بہت سے لوگ اپنی آزادی کا

غلط استعمال کریں گے۔ جس سے آپ کے جذبات کو ٹھیس پہنچے گی۔ لیکن یہ صورت حال کسی فرد یا قوم کی سازش کا نتیجہ نہیں ہے۔ بلکہ وہ خدا کے تخلیقی نقشہ (creation plan) کا نتیجہ ہے۔ خدا نے لوگوں کو جب امتحان کے لیے آزادی دی ہے تو ضرور ایسا ہوگا کہ لوگ اپنی آزادی کا غلط استعمال کریں۔ خدا جب تک لوگوں کی آزادی کو منسوخ نہ کرے اس کا غلط استعمال بھی بہر حال جاری رہے گا۔

ایسی حالت میں ناخوش گوار واقعات پر مشتعل ہونا، کوئی سادہ بات نہیں۔ یہ اِس بات کا ثبوت ہے کہ آدمی خدا کے تخلیقی نقشے پر راضی نہیں۔ خدا کی قائم کردہ دنیا اس کے لیے ناقابلِ قبول ہے۔ وہ چاہتا ہے کہ ایک اور دنیا ہو جو اس کی اپنی مرضی کے مطابق ہو۔ مگر ایسا ہونا کبھی ممکن نہیں۔ انسان اپنی پسند کی ایک اور دنیا نہیں بنا سکتا۔ اس لیے اس پر لازم ہے کہ وہ خدا کے تخلیقی نقشے کو مان کر اس کے تحت، اپنی زندگی کی منصوبہ بندی کرے۔

پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں جس طرح دوسری باتوں کے نمونے موجود ہیں، اسی طرح مذکورہ صورت حال میں بھی آپ کی زندگی میں ہمارے لیے نمونہ موجود ہے۔ مثال کے طور پر ابنِ اسحاق کی روایت کے مطابق، قریش نے رسول اللہ ﷺ کا نام مُذمَّم (قابلِ مذمّت) رکھا تھا۔ پھر وہ آپ پر سبّ وشتم کرتے تھے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ فرماتے تھے کہ کیا تم کو اِس پر تعجب نہیں کہ اللہ نے مجھ کو قریش کی ایذا رسانی سے بچالیا۔ وہ مجھ کو مذمم کہہ کر میرا سب وشتم کرتے ہیں اور میری ہجو کرتے ہیں، حالاں کہ میں محمد (قابل تعریف) ہوں۔ (سیرتِ ابن ہشام، جلد اول، صفحہ ۳۷۹)

یعنی اُن کی باتیں میرے اوپر پڑنے والی نہیں۔ یہ لوگ مذمم پر سب وشتم کر رہے ہیں جب کہ میرا نام محمد ہے نہ کہ مذمّم۔

پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کے اِس نمونے کی روشنی میں یہ ہونا چاہیے تھا کہ مسلمان جب مذکورہ کارٹون کو دیکھیں تو وہ یہ کہہ کر اس کو نظر انداز کر دیں کہ پیغمبر اسلام تو بم بردار نہیں تھے بلکہ وہ امن بردار تھے۔ اس لیے یہ کارٹون پیغمبر اسلام سے متعلق نہیں ہوسکتا۔ وہ کسی اور انسان سے متعلق مانا جائے گا جو بم بردار ہو۔

حقیقت یہ ہے کہ اِس طرح کے معاملے میں دیکھنے کی اصل بات یہ نہیں ہے کہ ہمارے اپنے نقطۂ نظر سے صحیح کیا ہے اور غلط کیا بلکہ دیکھنے کی اصل بات یہ ہے کہ اگر ہم نے اقدام کیا تو اس کا نتیجہ کیا نکلے گا۔ جیسا کہ معلوم ہے، جب سے پریس کا زمانہ آیا ہے اِس طرح کے معاملات بار بار پیش آتے ہیں۔ ہر بار مسلمان اس پر سخت برہمی کا ظہار کرتے ہیں۔ حتی کہ وہ توڑ پھوڑ اور تشدد کا طریقہ بھی اختیار کرتے ہیں۔ لیکن تجربہ بتاتا ہے کہ نتیجہ ہمیشہ برعکس صورت میں نکلتا ہے۔ یعنی اخباروں یا کتابوں میں مسلم نقطۂ نظر سے ناخوش گوار باتوں کا چھپنا تو بند نہیں ہوتا، البتہ اسلام شدید طور پر بدنام ہو جاتا ہے، اور مسلمانوں اور غیر مسلموں کے درمیان تعلقات کی فضا بگڑ جاتی ہے۔ دونوں کے درمیان وہ معتدل ماحول باقی نہیں رہتا جو کسی مثبت کام کے لیے ضروری ہے۔ خاص طور پر دعوتی کام کے اعتبار سے دیکھئے تو اس طرح کا منفی ردّعمل، قاتلِ دعوت کی حیثیت رکھتا ہے۔

موجودہ زمانے میں اخباروں اور کتابوں میں برابر ایسی چیزیں چھپتی رہتی ہیں جو اسلام کی تصویر کو بگاڑنے والی ہوتی ہیں۔ اس کا صحیح جواب یہ نہیں ہے کہ اس کے خلاف مظاہرے کیے جائیں بلکہ اس کا صحیح اور مؤثر جواب یہ ہے کہ ایسی کتابیں تیار کر کے چھاپی جائیں جو ہر اعتبار سے نہایت اعلیٰ معیار کی ہوں۔ ان میں ایسے دلائل کے ذریعے اسلام کی مثبت تصویر کو پیش کیا جائے جو لوگوں کے ذہنوں کو مطمئن کرنے والے ہوں، اور لوگوں کے دلوں میں اُتر جائیں۔

موجودہ صورتِ حال میں اسلام کی نسبت سے، سب سے بڑا مسئلہ وہ ہے جس کو امیج بلڈنگ (image building) کہا جاتا ہے۔ یعنی اسلام کے خلاف غلط فہمیوں کو دور کرنا اور اسلام کی صحیح تصویر لوگوں کے سامنے لانا۔ یہی کرنے کا اصل کام ہے، اور کرنے والوں کو یہی کام کرنا چاہیے — **لمثل هٰذا فلیعمل العاملون۔**

# تعلیم سب کچھ ہے

مولانا الطاف حسین حالی ۱۸۳۷ میں پیدا ہوئے، اور ۱۹۱۴ میں ان کا انتقال ہوا۔ وہ سرسید احمد خاں کے قریبی ساتھیوں میں سے تھے۔ ان کی کتاب مسدّس حالی ایک مشہور کتاب ہے۔ اپنی اِس کتاب میں جدید دور میں تعلیم کی اہمیت کو بتاتے ہوئے وہ کہتے ہیں:

بس اب وقت کا حکمِ ناطق یہی ہے　　　کہ دنیا میں جو کچھ ہے تعلیم ہی ہے

یہ بات آج پہلے سے بھی زیادہ درست قرار پاچکی ہے۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ موجودہ زمانے میں کسی بھی شعبے میں ترقی کے لیے علم اور تعلیم کی اہمیت بے حد بنیادی ہوچکی ہے، سیکولر شعبوں میں بھی اور مذہبی شعبوں میں بھی۔

تعلیم کی اِس اہمیت کا سبب موجودہ زمانے میں سائنس اور ٹکنالوجی کا فروغ ہے۔ جدید دَور میں سائنسی تحقیقات کے نتیجے میں تمام علوم کو ازسرِ نو مدوّن کیا گیا ہے۔ مثلاً قدیم زمانے میں سمجھا جاتا تھا کہ آسمان کے ستارے اتنے ہی بڑے ہیں جتنے بڑے کہ وہ آنکھوں سے دکھائی دیتے ہیں۔ مگر موجودہ زمانے میں دور بینی مطالعے نے بتایا کہ آسمان کے ستارے بہت زیادہ بڑے ہیں، اور تعداد میں بھی وہ اس سے بہت زیادہ ہیں جتنا کہ بظاہر وہ دکھائی دیتے ہیں۔ اِس طرح موجودہ زمانے میں بے شمار نئی معلومات حاصل ہوئی ہیں۔ نئی معلومات کی روشنی میں دنیا کو جاننے کے لیے علم کی ضرورت ہے۔ آج بے علم آدمی صرف ایک ناخواندہ انسان نہیں ہے، بلکہ وہ حقائق کی دنیا سے بے خبر انسان کی حیثیت رکھتا ہے۔

اسی طرح ٹکنالوجی کی ترقی نے قدیم روایتی دَور کو بالکل بدل دیا ہے۔ مثلاً قدیم زمانے میں سواری کا ذریعہ یہ تھا کہ جنگل میں خچر، گھوڑے اور اونٹ فطری طور پر بڑی تعداد میں موجود تھے۔ آدمی ان کو پکڑتا اور انھیں سواری اور بار برداری کے لیے استعمال کرتا۔ مگر آج سواری، مشینی سواریوں کا نام ہوگیا ہے، اور مشینی سواریاں علم کے بغیر نہ بنائی جاسکتی ہیں، اور نہ انھیں استعمال کیا جاسکتا ہے۔

قدیم زمانے میں کہا جاتا تھا کہ: **العلم علمان، علم الأدیان و علم الأبدان** ۔یعنی علم کی دو قسمیں ہیں، مذہب کا علم، اور علاج معالجے کا علم۔ مگر آج علم کی بے شمار نئی قسمیں وجود میں آچکی ہیں۔ ان علوم کو جانے بغیر کسی بھی شعبے میں ترقی کرنا ممکن نہیں۔

اس کی ایک مثال یہ ہے کہ بہت سے وہ شہر جو قدیم زمانے میں دستی صنعت کے لیے مشہور تھے، اب وہاں ایک نیا دَور آچکا ہے۔ وہاں کے جن لوگوں نے جدید تعلیم حاصل کی وہ اپنی دست کاری میں نئے ٹکنکل طریقوں کو استعمال کرکے بہت آگے بڑھ گیے، اور جو لوگ روایتی علم پر باقی رہے وہ ترقی کی نئی دَوڑ میں دوسروں سے پیچھے ہوگیے۔ یہ منظر آج بہت سے شہروں میں دیکھا جاسکتا ہے۔

سابق صدر امریکا، لنڈن جانسن نے کہا تھا کہ امریکا کی ترقی کے لیے تعلیم بنیادی اہمیت رکھتی ہے۔ یہی معاملہ ہر گروہ کا ہے۔ جو گروہ بھی ترقی کی دوڑ میں آگے بڑھنا چاہے، اس کو یہ کرنا ہوگا کہ اپنی نسلوں کو زیادہ سے زیادہ تعلیم یافتہ بنائے۔ کسی نے درست طور پر کہا ہے کہ موجودہ زمانے میں ترقی کے لیے تین چیزوں کی ضرورت ہے: اول تعلیم، دوم تعلیم، سوم تعلیم، اور آخر میں پھر تعلیم۔

دوسری عالمی جنگ میں جاپان پوری طرح تباہ ہوگیا تھا۔ ۱۹۴۶ میں جاپان کو یہ فیصلہ کرنا تھا کہ وہ جاپان کی ازسرِ نوتعمیر کے لیے کیا کرے۔ جاپان کی قیادت نے یہ فیصلہ کیا کہ انھیں اپنی نئی نسلوں کو سب سے پہلے اعلیٰ تعلیم دلانا چاہیے۔ اس مقصد کے لیے جاپان میں تیس سالہ تعلیمی منصوبہ بنایا گیا۔ جب یہ تیس سالہ منصوبہ پورا ہوا تو دنیا نے دیکھا کہ جاپان دوبارہ ایک ترقی یافتہ ملک بن چکا ہے۔

تعلیم کا مقصد صرف جاب حاصل کرنا نہیں ہے۔ بلاشبہہ تعلیم کے ذریعے جاب بھی حاصل ہوتا ہے، لیکن تعلیم ایک اور چیز کے حصول کا ذریعہ ہے۔ یہ چیز جاب سے بھی زیادہ اہم ہے، اور وہ فکر وشعور کی ترقی ہے۔ تعلیم، آدمی کو باشعور بناتی ہے۔ تعلیم آدمی کو اِس قابل بناتی ہے کہ وہ اپنے حالات کو بخوبی طور پر سمجھے، اور اپنی زندگی کی درست منصوبہ بندی کرے۔ حقیقت یہ ہے کہ کسی بھی گروہ کے لیے تعمیر وترقی کا سنگل پوائنٹ فارمولا صرف ایک ہے، اور وہ وہی چیز ہے جس کو تعلیم یا ایجوکیشن کہا جاتا ہے۔

۱۔ انڈیا ٹی وی (نئی دہلی) کے نمائندہ مسٹر کرشنا موہن مشرا نے ۱۶ اگست ۲۰۰۵ کو صدر اسلامی مرکز کا انٹرویو ریکارڈ کیا۔ ان کے سوالات کا تعلق زیادہ تر اِس بات سے تھا کہ مذہبی اختلافات کے بارے میں اسلام کی رہنمائی کیا ہے۔ انھیں بتایا گیا کہ اسلام ہر حال میں امن چاہتا ہے۔ اسلام کی تعلیم یہ ہے کہ اختلافات کو برداشت کرو۔ اِس سے زیادہ اگر کچھ کرنا ہے تو پُرامن بات چیت (peaceful dialouge) کرو۔ اسلام میں تشدد کسی بھی حال میں جائز نہیں۔

۲۔ ڈنمارک کے ایک اخبار میں ۳۰ ستمبر ۲۰۰۵ کو پیغمبر اسلام کے بارے میں کچھ کارٹون شائع ہوئے۔ جس کے بعد ساری دنیا میں مسلمانوں نے سخت مظاہرہ کیا۔ اس سلسلے میں سعودی ٹیلی ویژن کی ایک ٹیم فروری ۲۰۰۷ کو ڈنمارک گئی۔ وہاں انھوں نے مختلف لوگوں کے ویڈیو انٹرویو ریکارڈ کیے۔ اس سلسلے میں سعودی ٹیلی ویژن کی طرف سے اسلامی مرکز کے دفتر میں ٹیلی فون آیا۔ انھوں نے کہا کہ ہم سیرتِ رسول کے موضوع پر دو انگریزی کتابیں ڈنمارک لے جا کر وہاں کے تعلیم یافتہ لوگوں کو دینا چاہتے ہیں۔ کیرن آرم اسٹرانگ کی سیرت پر کتاب دو سو، اور اسلامی مرکز کی چھپی ہوئی کتاب پیغمبر انقلاب (انگریزی) دو سو۔ اس کے مطابق، ان کو پیغمبر انقلاب کی مطلوب کاپیاں بذریعہ ہوائی جہاز بھیج دی گئیں۔ ان کتابوں کو سعودی ٹیلی ویژن نے ڈنمارک میں تقسیم کیا۔

۳۔ نئی دہلی کے انگریزی میگزین لائف پازیٹیو کے زیرِ اہتمام انڈیا ہیبیٹیٹ سنٹر (نئی دہلی) میں ایک نیشنل سیمنار ہوا۔ اِس کا موضوع این لائٹن مینٹ (Enlightenment) تھا۔ اس کی دعوت پر صدر اسلامی مرکز نے اس میں شرکت کی، اور اس کے آخری اجلاس ۵ دسمبر ۲۰۰۵ میں مذکورہ موضوع پر ایک تقریر کی۔ تقریر کا خلاصہ یہ تھا کہ این لائٹن مینٹ کے مختلف مفہوم ہیں — فلسفیانہ، مذہبی اور روحانی۔ لیکن روزمرہ کی زندگی کے اعتبار سے اس کا عمومی مفہوم یہ ہے کہ آدمی ذہنی اعتبار سے اتنا زیادہ بیدار ہو چکا ہو کہ وہ منفی تجربے کو بدل کر اُسے مثبت تجربہ بنا سکے۔

۴۔ دوردرشن (نئی دہلی) نے صدر اسلامی مرکز کے ایک تفصیلی انٹرویو کی ویڈیو ریکارڈنگ کی۔ یہ ریکارڈنگ ۷ دسمبر ۲۰۰۵ کو دوردرشن کے اسٹوڈیو میں ہوئی۔ مسٹر راجیو مہروترا اس کے انٹرویور تھے۔ یہ انٹرویو پورے آدھ گھنٹے کا تھا۔ یہ پورا انٹرویو الرسالہ اور صاحبِ الرسالہ کے بارے میں تھا۔ سوالات کے دوران بتایا گیا کہ ہمارا مشن پیس اور اسپریچولٹی ہے۔ اسلامی تعلیمات کے بارے میں سوالات کا جواب دیتے ہوئے بتایا گیا کہ قرآن میں صرف اساسی تعلیمات ہیں۔ حالاتِ زمانہ کے لحاظ سے اجتہاد کا دروازہ کھلا ہوا ہے۔ اسلام میں ہر وہ اجتہاد جائز ہے جو شریعت کی بنیادی تعلیمات سے نہ ٹکراتا ہو۔ ایک سوال کے جواب میں بتایا گیا کہ فتویٰ کا مطلب شخصی رائے ہوتا ہے۔ فتویٰ کی حیثیت عدالتی حکم کی نہیں ہے۔ مزید یہ کہ فتویٰ دینے میں مفتی غلطی بھی کر سکتا ہے۔ یہ تمام سوالات وجوابات انگریزی زبان میں تھے۔

۵۔ سپریم کورٹ آف انڈیا کے قانون داں حضرات کی ایک تنظیم سرچ (Search) کے نام سے قائم ہے۔ ۹ دسمبر ۲۰۰۵ کو اس کے تحت، انڈیا انٹرنیشنل میں ایک سیمینار ہوا۔ اس کے صدر جسٹس کرشنا آئر تھے۔ اِس موقع پر

خطاب کے لیے صدر اسلامی مرکز کو دعوت دی گی۔ اِس موقع پر انھوں نے پینتالیس منٹ کی ایک تقریر کی:

Image and Reality of Islam

تقریر کے بعد سوال و جواب ہوا۔ یہ پورا پروگرام انگریزی زبان میں تھا۔

۶۔ آزادیٔ ہند (۱۹۴۷) کے بعد ہندستان میں، خاص طور پر پنجاب اور ہریانہ کے علاقے میں مسلمانوں کے پاؤں اکھڑ گیے۔ اس موقع پر مہاتما گاندھی اٹھے۔ ۱۹ دسمبر ۱۹۴۷ کو وہ میوات کے علاقہ گھاسیڑہ گیے۔ یہاں اَطراف کے دس ہزار مسلمان اکھٹا ہوئے۔ مہاتما گاندھی نے تقریر کرتے ہوئے کہ انڈیا آپ کا وطن ہے، آپ کو یہاں بے خوف ہوکر رہنا چاہیے۔ اس کے بعد مسلمانوں میں استحکام آ گیا۔ اِس تاریخی دن کی یاد میں ۱۹ دسمبر ۲۰۰۵ کو گھاسیڑہ میں ایک کانفرنس ہوئی۔ اس کا انتظام ڈاکٹر راجیندر پرشاد اور مولانا شیر محمد امینی وغیرہ نے کیا تھا۔ اس کی دعوت پر صدر اسلامی مرکز نے اس میں شرکت کی، اور امن اور اتحاد کی اہمیت پر ایک تقریر کی۔

۷۔ ۲۲ دسمبر ۲۰۰۵ کو آل انڈیا ریڈیو نئی دہلی (شعبۂ اردو) کے اسٹوڈیو میں صدر اسلامی مرکز کا ایک تفصیلی انٹرویو ریکارڈ کیا گیا۔ اس کے انٹرویور مسٹر انوار احمد تھے۔ آدھ گھنٹے کے اِس انٹرویو کا موضوع صدر اسلامی مرکز کی حیات اور اُن کا مشن تھا۔ ایک سوال یہ تھا کہ آپ کو عام طور پر ماڈرن مولوی سمجھا جاتا ہے، کیا یہ صحیح ہے۔ بتایا گیا کہ ماڈرن مولوی ایک صحیح چیز کا غلط نام ہے۔ اصل یہ ہے کہ حدیث کے مطابق، عالِم کو اپنے زمانے سے باخبر ہونا چاہیے (أن یکون بصیراً بزمانہ) علماء عام طور پر صرف مدرسے کی تعلیم پر اکتفاء کرتے ہیں۔ میں نے یہ کیا کہ مدرسے کی باقاعدہ تعلیم کے بعد پرائیویٹ طور پر انگریزی پڑھی اور پھر جدید علوم کا تفصیلی مطالعہ کیا۔ اس کے بعد میں نے اسلام کی تعلیمات کو عصری اسلوب میں پیش کرنے کی کوشش کی تاکہ وہ جدید ذہن کے لیے قابلِ فہم اور قابلِ اعتماد ہو سکے۔

۸۔ ۹ جنوری اور ۱۰ جنوری ۲۰۰۶ کو حج اور عید الاضحیٰ کے تعلق سے کئی ٹی وی چینل نے صدر اسلامی مرکز کا ویڈیو انٹرویو ریکارڈ کیا— اسٹار نیوز، دور درشن، آج تک، ای ٹی وی۔ دور درشن نے اپنے تین چینل کے لیے ریکارڈنگ کی۔ ہر انٹرویو میں حج اور عید الاضحیٰ کے بارے میں وضاحت کی گئی۔ انٹرویو میں بتایا گیا کہ یہ تہوار اِس لیے ہیں تاکہ عبادت اور قربانی اور انسانی قدروں کو لوگوں میں فروغ دیا جائے۔

۹۔ برون کمار (Mr. Barun Kumar) نئی دہلی میں ایم۔ اے۔ جنرل ازم کا کورس کر رہے ہیں۔ (Tel: 9873031260) انھوں نے یونیورسٹی پروگرام کے تحت، ۱۲ جنوری ۲۰۰۶ کو صدر اسلامی مرکز کا تفصیلی انٹرویو ریکارڈ کیا۔ سوالات کا تعلق زیادہ تر اسلام اور مسلمانوں کے بارے میں تھا۔ ایک سوال کے جواب میں بتایا گیا کہ موجودہ زمانے میں اسلام کی تصویر تشدد پسند مذہب کی ہوگئی ہے۔ اِس کا الزام عام طور پر میڈیا کو دیا جاتا ہے مگر صحیح بات یہ ہے کہ اس کے ذمے دار خود مسلمان ہیں۔ میڈیا، سنسنی خیز خبروں کو منتخب کرتا ہے۔ مسلمان اگر سنسنی خیز خبریں ظہور میں نہ لائیں تو ان کی رپورٹنگ بھی میڈیا میں نہیں ہوگی۔

۱۰۔سعودی عرب کے عربی روزنامہ عُکاظ کے نمائندہ فہیم الحامد نے ۱۸ جنوری ۲۰۰۶ کو ٹیلی فون پر صدر اسلامی مرکز کا تفصیلی انٹرویو ریکارڈ کیا۔ایک سوال یہ تھا کہ ہمارا مرکز امن اور ٹررازم کے اِشو پر کیا کام کررہا ہے۔اِس سلسلے میں انھیں ضروری معلومات دی گئیں۔ایک اور سوال کے جواب میں بتایا گیا کہ ہندستان کی حکومت اور انڈین کمیونٹی دونوں حقیقت پسند لوگ ہیں۔اس لیے یہاں اسلام اور مسلمانوں کے لیے کوئی غیر ضروری مسئلہ نہیں۔ایک اور سوال کے جواب میں بتایا گیا کہ سعودی کنگ کا سفرِ ہند نہایت مفید ثابت ہوگا۔اس سے انڈیا اور سعودی عرب کے تعلقات اور زیادہ بہتر ہو جائیں گے۔

۱۱۔ایک عرب میڈیا کمپنی (Al-baath, News Paper, Aleppo-Syria) کی ٹیم نے ۲۰ جنوری ۲۰۰۶ کو صدر اسلامی مرکز کا ویڈیو انٹرویو ریکارڈ کیا۔انٹرویور دکتور محمد بسّام النعسّان (Dr. M.B. Na'assan) تھے۔سعودی حکمراں ملک عبد اللہ ۲۶ جنوری ۲۰۰۶ کو دہلی آنے والے ہیں۔اِسی نسبت سے یہ انٹرویو تھا۔مختلف سوالات کے جواب میں بتایا گیا کہ سعودی عرب اور انڈیا کے درمیان تعلقات بہت اچھے ہیں، اور اِس دَورے کے بعد یقینی طور پر اس میں مزید اضافہ ہوگا۔ہندستانی مسلمانوں کے بارے میں سوالات کا جواب دیتے ہوئے بتایا گیا کہ انڈیا میں سیکولر نظام ہے جو مسلمانوں کے لیے بہت مفید ہے۔اسلامی مرکز اور CPS اور الرسالہ مشن کے بارے میں سوالات کا جواب دیتے ہوئے بتایا گیا کہ ہمارا مقصد اسلام کی پُر امن اور مثبت تعلیمات کا تعارف ہے۔ہندستان میں پُر امن اسلامی دعوت کے بہترین مواقع موجود ہیں۔اس کا فائدہ اٹھاتے ہوئے ہم وسیع پیمانے پر اسلامی دعوت کا کام کررہے ہیں۔

۱۲۔ انسٹی ٹیوٹ آف گاندھین اسٹڈیز، واردھا کے تحت، تعارفِ مذاہب کا ایک پروگرام ہوا۔اس کی دعوت پر صدر اسلامی مرکز نے اس میں شرکت کی۔۲۵ جنوری ۲۰۰۶ کو پورا دن انھیں دیا گیا۔اس طرح اسلام کے تفصیلی تعارف کا موقع ملا۔یہ پورا پروگرام انگریزی زبان میں تھا۔لوگوں نے بہت پسندیدگی کا اظہار کیا۔ایک صاحب نے کہا:

Today we have re-discovered the religion of Islam.

اِس موقع پر کامٹی کے حلقۂ الرسالہ سے بھی ملاقات ہوئی۔یہ لوگ کامٹی میں منظّم انداز میں دعوت کا کام کررہے ہیں۔ان لوگوں نے واردھا کے پروگرام کا مکمل ویڈیو ریکارڈ بھی تیار کیا۔اس سلسلے میں ایک دن ناگپور شہر میں گذرا۔یہاں بھی ملاقات اور گفتگو کے انداز میں کئی لوگوں سے ملاقاتیں ہوئیں اور اسلام کے بارے میں سوالات کی وضاحت کا موقع ملا۔سفر میں ہر جگہ انگریزی لٹریچر بھی لوگوں کو دیا گیا۔انسٹی ٹیوٹ آف گاندھین اسٹڈیز میں اس سے پہلے بھی اس قسم کے دو پروگرام ہو چکے ہیں۔موجودہ پروگرام اس نوعیت کا تیسرا پروگرام تھا۔پچھلے دونوں پروگراموں کی روداد سفرنامے کے تحت، الرسالہ میں شائع ہو چکی ہے۔موجودہ پروگرام کی روداد بھی انشاء اللہ سفرنامے کے تحت، ماہ نامہ الرسالہ میں شائع کی جائے گی۔

۱۳۔نئی دہلی (پرگتی میدان) میں انٹرنیشنل بُک فئر ہوئی۔ وہ ۲۷ جنوری ۲۰۰۶ سے لے کر ۴ فروری ۲۰۰۶ تک جاری رہی۔ اِس بُک فئر میں گڈ ورڈ (Goodword) اور سی۔ پی۔ ایس۔ کی طرف سے اسٹال لگایا گیا۔ لوگ بڑی تعداد میں یہاں آئے۔ سی۔ پی۔ ایس۔ کی ٹیم کے افراد ہر وقت وہاں موجود رہتے تھے۔ بڑے پیانے پر لوگوں سے اسلام کے موضوع پر تبادلۂ خیال ہوا۔ لوگوں کو دعوتی بروشر تقسیم کیے گیے۔ اس کے علاوہ لوگوں نے انگریزی اور اردو اور ہندی میں چھپی ہوئی اسلام پر کتابیں حاصل کیں۔ اِس موقع کے لیے خصوصی طور پر یہ اعلان کیا گیا تھا کہ جو شخص ایک سو روپیے کی کتابیں خریدے گا، اُس کو ماہ نامہ الرسالہ ایک سال کے لیے فری جاری کیا جائے گا۔ اِس اسکیم کے تحت بہت سے لوگوں نے فائدہ اٹھایا۔ عام طور پر لوگوں نے سی۔ پی۔ ایس۔ کے مشن سے گہرا اتفاق ظاہر کیا۔ لوگوں کو جب سی۔ پی۔ ایس۔ کے دعوتی بروشر دئے گیے تو انھوں نے اُس کو اِس طرح لیا جیسے وہ اِسی کی تلاش میں تھے۔ غیر مسلم حضرات خصوصاً نوجوان مَردوں اور عورتوں نے انگریزی اور ہندی قرآن بہت بڑی تعداد میں حاصل کیے۔

۱۴۔ ورلڈ کاؤنسل آف ریلیجنس (World Council of Religious) کے زیرِ اہتمام ۲۹ جنوری ۲۰۰۶ کو ایک کنونشن ہوا۔ اس کنونشن کا انعقاد نئی دہلی کے انڈیا انٹرنیشنل سنٹر (روم نمبر ۲) میں کیا گیا۔ اِس میں مختلف بڑے مذاہب کے نمائندے شریک ہوئے۔ اس کا عنوان یہ تھا:

Promoting Commonalities among diverse faiths for world peace.

اس کی دعوت پر صدر اسلامی مرکز نے اس میں شرکت کی، اور اسلام کی روشنی میں موضوع پر ایک تقریر کی۔ اس سلسلے میں انھوں نے کہا کہ اسلام کی تمام تعلیمات امن کے تصور پر مبنی ہیں۔ کیوں کہ امن کے بغیر کوئی تعمیری کام نہیں کیا جاسکتا۔ اسلام میں صرف دفاعی جنگ جائز ہے۔ غیر حکومتی تنظیموں کو کسی بھی حال میں ہتھیار اٹھانے کی اجازت نہیں۔

۱۵۔ حسب معمول ۵ فروری ۲۰۰۶ کو اتوار کا اسپریچول کلاس ہوا۔ یہ کلاس نظام الدین ویسٹ مارکیٹ میں مرکز کی بلڈنگ میں ہوتا ہے۔ یہ سلسلہ پابندی کے ساتھ جنوری ۲۰۰۱ سے جاری ہے۔ ۵ فروری کی کلاس کی حسب معمول ویڈیو ریکارڈنگ بھی ہوئی۔ اِس میں درس کا موضوع توحید تھا۔ اس میں سی۔ پی۔ ایس کا مشن اِن الفاظ میں بتایا گیا:

Our mission is to proclaim the glory of God

۵ فروری کے اسپریچول کلاس میں زیادہ لوگ آئے تھے۔ اس کا سبب یہ تھا کہ حالیہ بک فئر کے موقع پر سی۔ پی۔ ایس کی ٹیم نے لوگوں کو ہفتے وار اسپریچول کلاس کا تعارف کرایا تھا، اور لوگوں کو دعوت دی تھی کہ وہ یہاں آسکتے ہیں۔ چناں چہ بہت سے نئے لوگ ۵ فروری کے کلاس میں شریک ہوئے۔

۱۶۔ ٹائم لائف (Time-Life) کے نمائندہ مسٹر احمد حسن قدوائی (Tel. 9873107411) نے ۶ فروری ۲۰۰۶ کو صدر اسلامی مرکز کا ایک انٹرویو ریکارڈ کیا۔ ان کے سوالات کا تعلق زیادہ تر اسلام میں عورت کے مقام کے بارے میں تھا۔ اس سلسلے میں انھیں قرآن اور حدیث کی روشنی میں ضروری معلومات دی گئیں۔

۱۷۔ دوردرشن (نئی دہلی) پَر ۹ فروری ۲۰۰۶ کو صدر اسلام مرکز کی ایک تقریر لائیو ٹیلی کاسٹ کے تحت، نشر کی گئی۔ وہ ۱۰ محرم اور حضرت حسین کی یاد پر تھی۔ تقریر میں بتایا گیا کہ ۱۰ محرم ۶۱ ھجری کو حضرت حسین کی شہادت کی صورت میں جو واقعہ ہوا وہ تاریخی اعتبار سے خود حضرت حسین کی طرف سے کسی جارحیت کے سبب سے نہ تھا۔ حضرت حسین، پُر امن مشن کے تحت مکّہ سے روانہ ہوئے تھے۔ مگر کوفہ (عراق) کی سرحد پر شِبر بن جَوشن نے انھیں لڑنے پر مجبور کر دیا۔ اس زمانے میں اگر ٹیلی فون موجود ہوتا تو یہ جنگ نہ ہوتی۔ کیوں کہ حضرت حسین یا یزید کی فوج کا افسر کوفہ سے دمشق ٹیلی فون کر کے یزید سے پوچھتا اور یزید یقینی طور پر ان کو جنگ سے روک دیتا۔ اِس جنگ کی یزید کو کوئی خبر نہ تھی۔ بعد کو جب اس کو خبر ملی تو اُس نے اِس پر سخت ناراضگی کا اظہار کیا۔

۱۸۔ ۱۲ فروری ۲۰۰۶ کو حسب معمول اتوار کا اسپریچول کلاس ہوا۔ اب اِس کلاس میں برابر اضافہ ہو رہا ہے۔ حسب معمول اس کی ویڈیو ریکارڈنگ ہو رہی ہے۔ تقریر کا موضوع زکوٰۃ تھا۔ لوگوں نے بہت دل چسپی کے ساتھ سُنا۔ تقریر کا خلاصہ یہ تھا کہ زکوٰۃ کی مد میں سال میں ڈھائی فیصد کی رقم ایک علامتی چیز ہے۔ وسیع تر مفہوم میں زکوٰۃ زندگی کے کامل تزکیہ وتطہیر کا نام ہے۔ زکوٰۃ کا توسیعی پہلو قرآن کی ایک مکی سورہ میں اس طرح آیا ہے: **والذین هم للزكوة فاعلون** (المؤمنون: ۴)۔ اِس آیت میں **يؤدّون** کے بجائے **فاعلون** کا لفظ آیا ہے۔ یعنی تزکیہ کا فعل کرنا۔ اصل یہ ہے کہ موجودہ دنیا میں ایسے اسباب ہیں جو ہر وقت انسان کو آلودہ کرتے رہتے ہیں۔ اِس آلودگی سے بچا کر اپنے آپ کو مُزَکّٰی (پاکیزہ) بنانا، اسلامی زندگی کا اصل نشانہ ہے۔ زکوٰۃ اسی عمل کے لیے ایک علامتی فعل ہے۔ جو لوگ اپنے آپ کو دنیوی آلودگی سے بچائیں اور اپنے اندر پاکیزہ شخصیت کی تعمیر کریں وہی آخرت میں جنت کے مستحق قرار پائیں گے۔

۱۹۔ اسلامی مرکز میں ملک اور ملک کے باہر سے غیر مسلم افراد برابر آتے رہتے ہیں۔ اُنھیں اسلامی لٹریچر دیا جاتا ہے، اور اسلام کے موضوعات پر ان کے سوالات کا اطمینان بخش جواب دیا جاتا ہے۔ ۱۲ فروری ۲۰۰۶ کو حسب ذیل تین افراد مرکز میں آئے:

Brahma Rupa, U.S.a. (Tel: 989937114)

Jemal, Italy. (Tel: 9873239980)

Allon, Israel

پہلے دونوں صاحبان فی الحال گُڑگاؤں میں ہیں، ان لوگوں سے نہایت تفصیل کے ساتھ اسلام کے مختلف پہلوؤں پر گفتگو ہوئی۔ ان کا ایک سوال خدا کے تصور کے بارے میں تھا۔ بتایا گیا کہ آرین مذاہب میں خدا کا تصور وحدتِ وجود (monoism) کے تصور پَر مبنی ہے۔ لیکن اسلام میں توحید (monotheism) کا تصور ہے۔ اِسی طرح جہاد کے بارے میں سوال کا جواب دیتے ہوئے بتایا گیا کہ جہاد اصلاً پُر امن دعوتی جدوجہد کا نام ہے۔ موجودہ زمانے میں

اسلامی جہاد کے نام پر جو متشددانہ عمل کیا جارہا ہے اس کا جہاد سے کوئی تعلق نہیں۔ اِسی طرح اسلام میں عورت کے مقام کے بارے میں ان کے سوالات کا جواب دیا گیا۔

۲۰۔ ٹائمس آف انڈیا (بمبئی) کی نمائندہ مسز بیلا جے سنگھانی نے ۱۵ فروری ۲۰۰۶ کو صدر اسلامی مرکز کا انٹرویو لیا۔ یہ انٹرویو ٹیلی فون پر ریکارڈ کیا گیا۔ سوالات کا تعلق زیادہ تر ڈنمارک کے اخبار Jyllands Posten میں شائع شدہ کارٹون (۳۰ ستمبر ۲۰۰۵) سے تھا۔ جواب میں بتایا گیا کہ اس قسم کے نزاعی مسائل پر اسلام کی تعلیم یہ ہے کہ اس کو پُر امن انداز تک محدود رکھا جائے۔ کسی بھی حال میں تشدد کا طریقہ نہ اختیار کیا جائے۔ کارٹون کی حیثیت ایک تفنّن آمیز آئٹم (comic item) کی ہے۔ لوگ ایسی چیزوں کو سنجیدگی کے ساتھ نہیں لیتے۔ بالفرض اگر کچھ لوگوں کے نزدیک کارٹون قابل اعتراض تھا تب بھی اس کے لئے پُر شور احتجاج درست نہیں ہوسکتا۔ موجودہ زمانہ انٹرنیٹ کا زمانہ ہے۔ چنانچہ یہ کارٹون انٹرنٹ پر آ گیا۔ پہلے یہ قابلِ اعتراض آئٹم اگر ایک ملک کے تھوڑے سے لوگوں نے دیکھا تھا تو اب انٹرنٹ کے ذریعے وہ تمام دنیا کے لوگوں تک آ گیا۔

۲۱۔ بی بی سی لندن نے ۱۶ فروری ۲۰۰۶ کو صدر اسلامی مرکز کا ایک انٹرویو لیا۔ یہ انٹرویو لندن اور دہلی کے درمیان ٹیلی فون پر ریکارڈ کیا گیا۔ انٹرویو لینے والے مسٹر راجیش جوشی تھے۔ سوالات کا تعلق مسلمانانِ ہند کے مسائل سے تھا۔ جوابات کا خلاصہ یہ تھا کہ مسلمانوں کا اصل مسئلہ تعلیم ہے۔ مسٹر محمد علی جناح نے مسلمانوں کی بہبود کے لئے چودہ نکاتی پروگرام بنایا تھا۔ اب گورنمنٹ نے ۱۵ نکاتی پروگرام بنایا ہے۔ مگر میرے نزدیک اس قسم کے پروگراموں کا کوئی خاص فائدہ مسلمانوں کو نہیں ملے گا۔ مسلمانوں کی ترقی کا سنگل پائنٹ پروگرام تعلیم ہے۔ مسلمانوں میں اگر اچھی تعلیم آجائے تو بقیہ تمام مسائل اپنے آپ حل ہو جائیں گے۔

۲۲۔ سینئر انڈیا (Senior India) نئی دہلی کے نمائندہ مسٹر منوج کرشنا (Tel: 9868655357) نے ۱۶ فروری ۲۰۰۶ کو صدر اسلامی مرکز کا تفصیلی انٹرویو لیا۔ انٹرویو کا موضوع تھا—— ہندستانی مسلمانوں میں تبدیلی کی لہر۔ سوالات کے دَوران بتایا گیا کہ آزادی کے بعد ہندستان کے مسلمان بے یقینی کی حالت میں مبتلا ہو گیے تھے۔ انھیں کوئی لائن آف ڈائریکشن دکھائی نہیں دیتی تھی۔ میں نے ۱۹۶۵ سے باقاعدہ طور پر اس معاملے میں مسلمانوں کو رہنمائی دینا شروع کی۔ لمبی جدوجہد کے بعد اب مسلمانوں میں بہت زیادہ شعوری بیداری آچکی ہے۔ پہلے وہ انڈیا کو ایک پرابلم کنٹری سمجھتے تھے۔ اب وہ اِس ملک کو مواقع کی سرزمین سمجھتے ہیں اور تعلیم وترقی کے ہر میدان میں تیزی سے آگے بڑھ رہے ہیں۔ مدارس کے بارے میں ایک سوال کا جواب دیتے ہوئے کہا گیا کہ مدارس کے نظام میں بھی بدلاؤ شروع ہوگیا ہے۔ تقسیم کی تحریک کے نتیجے میں مسلمان علیحدگی کو بڑی چیز سمجھ بیٹھے تھے۔ اب وہ جان رہے ہیں کہ زندگی میں سب سے بڑی چیز انٹرایکشن اور مقابلہ ہے۔

۲۳۔ نئی دہلی کے اسٹار نیوز (ٹی وی) نے ۱۷ فروری ۲۰۰۶ کو صدر اسلامی مرکز کا دو انٹرویو لیا۔ ایک لائیو

ٹیلی کاسٹ کے تحت تھا، اور دوسرا اسلامی مرکز کے دفتر میں ویڈیو ریکارڈنگ کے طور پر۔ انٹرویور مسٹر راجیش کوشِک تھے۔ دونوں انٹرویو کا موضوع اُس کارٹون سے متعلق تھا جو ڈنمارک کے ایک اخبار میں ستمبر ۲۰۰۵ میں چھپا تھا۔ مختلف سوالات کا جواب دیتے ہوئے بتایا گیا کہ اِس معاملے کا ایک پہلو وہ ہے جو نظری حیثیت رکھتا ہے، اور دوسرا پہلو وہ ہے جو طریقِ کار سے متعلق ہے۔ نظری حیثیت سے ہر شخص کو آزادی ہے کہ وہ جس چیز کو درست سمجھے اس کا اظہار کرے۔ یہ ہر فرد اور ہر گروہ کا حق ہے۔ اِس اعتبار سے یہ کہا جاسکتا ہے کہ کارٹون کے موضوع پر مظاہرہ کرنے والے اپنے حق کا استعمال کررہے ہیں۔ لیکن طریقِ کار کے معاملے میں کسی بھی فرد یا گروہ کو تشدد تک جانے کی اجازت نہیں، نہ براہِ راست طور پر اور نہ بالواسطہ طور پر۔ مثلاً یہ اعلان کرنا کہ جو شخص کارٹونسٹ کو مار ڈالے گا اس کو سونے میں تول دیا جائے گا۔ یا ایسے حالات پیدا کرنا کہ فائرنگ ہو اور بے گناہ لوگ مارے جائیں۔ بلڈنگ کو جلانا، اپنی آزادی کے نام پر دوسروں کی آزادی میں خلل ڈالنا وغیرہ۔ یہ سب انتہا پسندی کے طریقے ہیں۔ اور انتہا پسندی درست نہیں، نہ اسلام کے مطابق، اور نہ عقل کے مطابق۔

۲۴۔ ۱۹ فروری 2006 کو حسبِ معمول 1، نظام الدین ویسٹ مارکیٹ میں ہفتے وار اسپریچول کلاس ہوا۔ اس میں تقریر کا موضوع ڈنمارک کے اخبار میں شائع شدہ کارٹون کا مسئلہ تھا۔ ڈیڑھ گھنٹے کی تقریر میں بتایا گیا کہ کارٹون کے مسئلے پر مشتعل ہونا اور مظاہرے کرنا، اسلامی تعلیم کے مطابق نہیں۔ اِس طرح کی چیزوں کو نظر انداز کرنا چاہیے نہ کہ ان کو لے کر پُرتشدد مظاہرے کیے جائیں۔ مسلمان ایک داعی گروہ کا نام ہے، اور داعی گروہ اِس کا تحمل نہیں کرسکتا کہ وہ ایسے مظاہرے کرے جس کے نتیجے میں داعی اور مدعو کے درمیان دوری پیدا ہوجائے اور اسلام لوگوں کی نظر میں ایک بدنام مذہب بن جائے۔ مزید بتایا گیا کہ ساتویں صدی عیسوی میں اسلامی انقلاب کے بعد جو تاریخی پراسس جاری ہوا، اس کے نتیجے میں یہ ہوا کہ دعوہ ورک کے نیے امکانات سامنے آگئے۔ اب ہمارا کام اِن امکانات کو استعمال کرنا ہے نہ کہ منفی کارروائیوں سے ماحول کو اتنا خراب کرنا کہ دعوہ ورک مشکل ہوجائے تقریر کے آخر میں آدھ گھنٹہ سوال اور جواب کے لیے دیا گیا۔ ایک سوال یہ تھا کہ آپ صبر واعراض کی تلقین کرتے ہیں۔ اگر ہم لوگ صبر واعراض کا طریقہ اختیار کریں تو لوگ اور زیادہ دلیر ہوجائیں گے اور ہم کو بزدل سمجھ لیں گے۔ جواب میں بتایا گیا کہ یہ سوچ صحیح نہیں ہے۔ صبر واعراض بے عملی کا نام نہیں بلکہ وہ ایک منصوبہ بند عمل کا نام ہے۔ صبر واعراض کا مطلب اپنے لیے وقفۂ تعمیر حاصل کرنا ہے۔ ایک سوال یہ تھا کہ رسول اور اصحابِ رسول نے اُس وقت صبر کا طریقہ اپنایا جب کہ وہ تعداد میں بہت کم تھے۔ آج مسلمان عددی اعتبار سے ایک بلین ہوگیے ہیں۔ کیا ایسی حالت میں بھی صبر واعراض کا طریقہ اپنایا جائے گا۔ جواب میں کہا گیا کہ یہ مسئلہ تعداد کا نہیں ہے بلکہ اصول کا ہے۔ صبر واعراض ایک ابدی اصول ہے وہ ہر حال میں اختیار کیا جائے گا خواہ مسلمانوں کی تعداد کم ہو یا زیادہ۔ جس طرح نماز ہر حال میں پڑھی جائے گی خواہ مسلمان کم ہوں یا زیادہ۔

# ایجنسی الرسالہ

الرسالہ بیک وقت اردو اور انگریزی میں شائع ہوتا ہے۔ الرسالہ (اردو) کا مقصد مسلمانوں کی اصلاح اور ذہنی تعمیر ہے۔ الرسالہ (انگریزی) کا خاص مقصد یہ ہے کہ اسلام کی بے آمیز دعوت کو عام انسانوں تک پہنچایا جائے۔ الرسالہ کے تعمیری اور دعوتی مشن کا تقاضا ہے کہ آپ نہ صرف اس کو خود پڑھیں بلکہ اس کی ایجنسی لے کر اس کو زیادہ سے زیادہ تعداد میں دوسروں تک پہنچائیں۔ ایجنسی گویا الرسالہ کے متوقع قارئین تک اس کو مسلسل پہنچانے کا ایک بہترین درمیانی وسیلہ ہے۔

الرسالہ (اردو) کی ایجنسی لینا ملّت کی ذہنی تعمیر میں حصہ لینا ہے جو آج ملت کی سب سے بڑی ضرورت ہے۔ اسی طرح الرسالہ (انگریزی) کی ایجنسی لینا اسلام کی عمومی دعوت کی مہم میں اپنے آپ کو شریک کرنا ہے جو کارِ نبوت ہے اور ملت کے اوپر سب سے بڑا فریضہ ہے۔

## ایجنسی کی صورتیں

1- الرسالہ کی ایجنسی کم از کم پانچ پرچوں پر دی جاتی ہے۔ کمیشن 25 فی صد ہے۔ 100 پرچوں سے زیادہ تعداد پر کمیشن 33 فی صد ہے۔ پیکنگ اور روانگی کے تمام اخراجات ادارہ الرسالہ کے ذمہ ہوتے ہیں۔

2- زیادہ تعداد والی ایجنسیوں کو ہر ماہ پرچے بذریعہ وی پی روانہ کئے جاتے ہیں۔

3- کم تعداد والی ایجنسی کے لئے ادائیگی کی دو صورتیں ہیں۔ ایک یہ کہ پرچے ہر ماہ سادہ ڈاک سے بھیجے جائیں، اور صاحبِ ایجنسی ہر ماہ یا دو تین ماہ بعد اس کی رقم بذریعہ منی آرڈر روانہ کردے۔ دوسری صورت یہ ہے کہ چند ماہ (مثلاً تین مہینے) تک پرچے سادہ ڈاک سے بھیجے جائیں اور اس کے بعد والے مہینے میں تمام پرچوں کی مجموعی رقم کی وی پی روانہ کی جائے۔

## زر تعاون الرسالہ

| | ہندستان کے لئے | بیرونی ممالک کے لئے (ہوائی ڈاک) |
|---|---|---|
| ایک سال | Rs. 100 | $10/£5 |
| دو سال | Rs. 200 | $20/£10 |
| تین سال | Rs. 250 | $30/£15 |